کو نئی صفات سے متصف کردیا گیا ہے اور ان کا درجہ بہت بلند ہوگیا ہے ۔ مہا بھارت اور پُرانوں میں وہ ہندو تثلیث کے دوسرے دیوتا ہیں اور ستّو گن یعنی رحم اور کرم کا مظہر ہیں اور اس لئے دنیا کے رکھشک ہیں ، یہ وہ روح ہے جو کائینات میں جاری اور ساری ہے ۔ اس لئے اُن کو ازلی اور ابدی پانی کے عنصر سے منسوب کردیا گیا ہے ۔ اس شکل میں وشنو کا نام نارائن ہے یعنی پانی میں حرکت کرنے والا تصویروں میں اُنہیں شیش ناگ پر لیٹا ہوا دکھایا جاتا ہے جو ازلی اور ابدی پانی (اصولِ اول) میں تیر رہا ہے ۔ یہ اس وقت کا منظر ہے جب کائینات اپنی زندگی کا ایک چکّر پورا کرکے غارت ہوجاتی ہے اور زندگی کا نیا چکّر شروع کرنے والی ہوتی ہے ۔

وشنو کے پجاری اُن کو سب سے بڑا دیوتا مانتے ہیں جن سے تمام اشیا ظاہر ہوئی ہیں ۔ مہا بھارت اور پُرانوں میں وہ پرجا پتی (خالقِ کائینات) ہیں اور اُن کا ظہور تین حالتوں (اوستھاؤں) میں ہوتا ہے ۔ ۱ ۔ برھما = خالقِ کائینات جو ازلی اور ابدی پانی پر تیرتے ہوئے محوِ خواب وشنو کی ناف سے نکلنے والے کنول کے پھول سے پیدا ہوئے ہیں ۔ ۲ ۔ وشنو خود جو اپنے اوتاروں مثلاً رام اور کرشن کی شکل اختیار کرتے ہیں اور اس طرح دنیا کی حفاظت اور رکھشا کرتے ہیں ۔ ۳ ۔ شیو یا رُدر یا مہیش جو تباہی اور بربادی کی طاقت ہیں ۔

وشنو کے اوتاروں کی تعداد صرف دس ہے ۔ لیکن بھاگوت پُران میں بائیس بیان کی گئی ہے اور پھر ان گنت اوتاروں کا بھی ذکر آیا ہے ۔ سب سے زیادہ مقبول ساتویں اوتار رام اور آٹھویں اوتار کرشن ہیں اور ان دونوں میں بھی کرشن کو وشنو کا مکمل ترین مظہر سمجھا جاتا ہے ۔

کہا جاتا ہے کہ مقدس گنگا وشنو کے قدموں (چرنوں) سے نکلی ہے ۔

وشنو دنیا کے رکھوالے کی حیثیت سے بہت مقبول دیوتا ہیں اور اُن کی پوجا مسرت کے جذبے کے ساتھ کی جاتی ہے ، اُن کے ہزار نام ہیں اور ان ناموں کا جپنا مبارک سمجھا جاتا ہے ۔ ان کی سواری (واہن) عقاب ہے ۔ ان کا رنگ گہرا نیلا ہے اور چار ہاتھ ہیں ۔ ایک میں شنکھ ، دوسرے میں چکّر (ہتھیار) تیسرے میں گدا (گرز) اور چوتھے میں کنول کا پھول ہے ۔ اُن کے پاس ایک کمان اور ایک تلوار

بھی ہے ۔ ان کی بیوی لکشمی ( دولت کی دیوی ) ہیں جن کے ساتھ وہ کنول کے پھول پر بیٹھے یا کنول کے پتے پر تیرتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں ۔ ( ڈکشنری آف ہندو مائی تھالوجی ، انگریزی ، جان ڈاؤسن ) ۔

**بُرَھمَا** = ہندو تثلیث ( تری مورتی ) کے پہلے دیوتا کا نام جنہیں جگدیشور ، اُت پادک ( پیدا کرنے والا ) پرجا پتی اور ودھاتا کے ناموں سے بھی یاد کیا جاتا ہے ۔

رامائن کے بیان کے مطابق پہلے صرف پانی تھا جس سے زمین کی تشکیل ہوئی ۔ اس پانی سے برھما ظاہر ہوئے جنہوں نے سور کا حیوانی قالب اختیار کرکے زمین کو اوپر اٹھایا اور اپنے بیٹوں ، رشیوں اور منیوں کے ساتھ ساری دنیا کی تخلیق کی ۔ مہابھارت کے بیان کے مطابق برھما وشنو کی ناف سے پیدا ہوئے جہاں سے ایک کنول کا پھول باہر نکلا ۔ ( دیکھیے سہس کنول نمبر ۲ ) اس لئے ان کا نام نابھی جا اور سروجن بھی ہے ۔ وہ اپنی برکتوں سے دیوتاؤں اور ان کے دشمنوں دونوں کو نوازتے ہیں ۔ شیو دھرم میں برھما کا خالق مہادیو یا رُدر ( شیو ) کو مانا جاتا ہے اس لئے برھما شیو لنگ کی پوجا کرتے ہوئے مانے جاتے ہیں ۔

جب برھما دنیا کی تخلیق کرتے ہیں تو وہ صرف ایک دن زندہ رہتی ہے اور برھما کا ایک دن دو ارب سولہ کروڑ سال کے برابر ہوتا ہے ۔ اس طول طویل دن کے خاتمے پر دنیا آگ سے تباہ ہوجاتی ہے لیکن رشی ، مُنی ، دیوتا اور عناصر باقی بچ جاتے ہیں ۔ پھر برھما دوبارہ دنیا کی تخلیق کرتے ہیں اور تباہی اور تخلیق نو کا یہ عمل برھما کی عمر کے سو سال تک جاری رہتا ہے ( چونکہ برھما کا ایک دن دو ارب سولہ کروڑ سال کے برابر ہوتا ہے اس لئے اس کو پہلے تین سو پینسٹھ سے ضرب دے کر پھر حاصل شدہ عدد کو سو سے ضرب دیجئے تو برھما کی عمر کے سو سال کی مدت کا اندازہ ہوگا ) سو سال کے بعد برھما بھی ختم ہوجاتے ہیں ، سارے دیوتا ، رشی ، مُنی ، بھی ختم ہوجاتے ہیں اور کائینات اپنے عناصر کی شکل میں منتشر ہوجاتی ہے ۔ ( ہندو صنمیات کی لغت ، انگریزی ، جان ڈاؤسن ) ۔

وقت کا یہ چکر ہندو تصور ہے جو اسلامی تصورِ وقت سے مختلف ہے ۔ لیکن عجب اتفاق ہے کہ اس سے ملتا جلتا تصور غالب کے

یہاں موجود ہے۔ اپنی فارسی تصنیف «مہر نیم روز» میں لکھا ہے کہ صفات عین ذات ہیں اور پرتو آفتاب سے جدا نہیں۔ قیامت کے بعد نیا آدم پیدا ہوگا اور ایک آدم کے بعد دوسرا آدم ظہور کرے گا (دیکھئے دیباچہ دیوان غالب۔ مطبوعہ ہندوستانی بک ٹرسٹ، بمبئی)

**مہیش** = (شیو = وناشک، یعنی دنیا کو تباہ کرنے والا) ہندو تثلیث (تری مورتی) کے تیسرے دیوتا کا نام۔

شیو کا نام ویدوں میں نہیں ملتا۔ لیکن ان کا دوسرا نام رُدرٗ رگ وید میں اگنی کے لئے استعمال ہوا ہے۔ ویدوں کے رُدرٗ نے ترقی کرکے ایک عرصے میں طاقتور شیو کی شکل اختیار کرلی۔ حالانکہ شیو تباہی اور بربادی کے دیوتا ہیں لیکن ان کی طاقتیں اور صفات کہیں زیادہ ہیں۔ رُدرٗ کی حیثیت سے وہ مہا کال (وقت) ہیں جو انحطاط، تباہی اور موت لاتا ہے۔ لیکن ہندو عقیدے میں تخریب خود تعمیر کا پیش خیمہ ہے اس لئے شیو اور شنکر کی حیثیت سے یہ مقدس دیوتا تعمیر اور تخلیق نو کی طاقت بن کر ظاہر ہوتے ہیں جن کی بدولت ہر موت کے بعد زندگی، ہر تخریب کے بعد تعمیر کا مسلسل عمل جاری رہتا ہے۔ اس لئے وہ ایشور اور مہادیو ہیں۔ ان کی تجدید حیات کی طاقت کا اظہار لنگ کی علامت سے کیا جاتا ہے اور اس لئے شیو کی پوجا یا تو تنہا لنگ کی شکل میں کی جاتی ہے یا کبھی کبھی لنگ کے ساتھ یونی کی بھی پرستش ہوتی ہے جو ان کی شکتی یا نسوانی طاقت کی علامت ہے۔ شیو شکتی کے قدیم فلسفے کے اعتبار سے نسوانی طاقت کے بغیر شیو صرف شَو (शव) یعنی مردہ جسم ہے اور جب اس میں شکتی شامل ہوتی ہے تو وہ شیو (शिव) بن کر جاگ اٹھتا ہے۔ (ہندوستانی تہذیب کے مورخوں اور عالموں کا خیال ہے کہ لنگ پوجا قدیم آریوں کی آمد سے پہلے ہندوستان میں موجود تھی جس پر ہڑپا کے کھنڈروں سے نکلنے والے لنگ کے نمونے شاہد ہیں۔ ہندو دھرم میں لنگ پوجا غالباً پہلی صدی عیسوی کے آس پاس شامل کی گئی۔) مہا کال اور مہادیو کے علاوہ ان کی تیسری شکل ایک دھیان میں کھوئے ہوئے مہا یوگی کی ہے جو اپنی تپسیا سے بے پناہ طاقت حاصل کرلیتا ہے، معجزے دکھاتا ہے اور عظیم روح کائنات سے مل کر ایک ہوجاتا

ہے۔ اس کردار میں وہ ایک ننگا یوگی ہے جسے دگمبر کہتے ہیں اور جس کا لباس عناصر کے سوا کچھ نہیں۔ وہ دُھرجتی ہیں جن کے بال الجھے ہوئے ہیں اور جسم پر بھبھوت ملا ہوا ہے۔ اپنے پہلے کردار یعنی تخریبی طاقت کے اعتبار سے وہ بَھیرَوْ ہیں جو تخریب اور تباہی سے لذت حاصل کرتے ہیں۔ ساتھ ہی ساتھ وہ بُھوتیشور بھی ہیں اور بھوت پریت پر حکومت کرتے ہیں۔ وہ اپنے سر کے گرد سانپ لپیٹ کر اور گردن میں انسانی کھوپڑیوں کی مالا پہن کر اپنے بھوت پریت کے لشکروں کے ساتھ شمسانوں کی سیر کرتے ہیں اور مستی کے عالم میں وہ تخریبی رقص کرتے ہیں جسے تانڈَوْ کہتے ہیں۔

شیو سکون اور مکمل خاموشی (شونیہ) کے بھی دیوتا ہیں اور رقص کے دیوتا بھی (نٹ راج)۔ تامل نادیدمیں نٹ راج کی پرستش ہوتی ہے اور بنارس میں وشیشور کی، اُن کا مقام شمال میں کیلاش پربت اور جنوب میں چدَم برَم کا مندر ہے جہاں اُن کو ناچتا ہوا دیوتا مانا جاتا ہے۔ شیو کی ایجاد ایک سو آٹھ قسم کے رقص ہیں، بعض لطیف اور خوبصورت اور بعض انتہائی حشر انگیز اور خوفناک۔ ان میں تانڈو سب سے زیادہ مشہور ہے۔ اس رقص سے دنیا تباہ ہوجاتی ہے اور وقت کا ایک چکر پورا ہوجاتا ہے۔

شیو کے بھی ہزار سے زیادہ نام ہیں جو اُن کی مختلف صفات کو ظاہر کرتے ہیں۔ شیو کا رنگ سفید ہے اور ان کے پانچ سر (پنچ آنن) اور چار ہاتھ ہیں، تصویروں میں عام طور سے اُنہیں بیٹھا ہوا دکھایا جاتا ہے، دھیان میں کھوئے ہوئے، ماتھے پر تیسری آنکھ ہے جو اتنی تباہ کار ہے کہ اس سے کامدیو بھسم ہوگئے تھے۔ اس تیسری آنکھ کے اوپر پیشانی نئے چاند سے سجی ہوئی ہے، الجھے ہوئے بالوں کی گانٹھ سر پر سینگ کی طرح دکھائی دیتی ہے جس پر دریائے گنگا کی علامت ہے جس کی آسمان سے گرتی ہوئی دھار کو شیو نے اپنے سر پر روک لیا تھا۔ گردن میں کھوپڑیوں کا ہار (مُنڈمالا) ہے اور گلے میں سانپ لپٹے ہوئے ہیں (ناگ کنڈل) اور دنیا تباہ کردینے والے زہر کو پی لینے کی وجہ سے گردن نیلی ہے (نیل کنٹھ) ہاتھوں میں ترشول، ڈمرو، گرز اور رسی ہے۔ جسم پر شیر، ہرن یا ہاتھی کی کھال کا لباس ہے، عام طور سے اُن کا واہن (سواری) نندی بیل پاس

ہی نظر آتا ہے۔ پروفیسر کوسمبی کے بیان کے مطابق لنگ پُران کی شہادت پر یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ نندی بیل شیو کا باطنی نشان (Totem) ہے اور پتھر کی تہذیب کے آخری دور (Neolithic) سے تقریباً دو ہزار سال پہلے وحشی قبائل میں نندی بیل کی پرستش کا ثبوت ملتا ہے۔ اس طرح شیو کا کردار آریائی اور غیر آریائی قبائل کے اتحاد کی علامت بن جاتا ہے۔ (ماخوذ از ۱ ۔ ڈکشنری آف ہندو مائی تھو لاجی، انگریزی، ڈاؤسن، ۲ ۔ دی ونڈر دیٹ واز انـــڈیا، انگریزی، باشم۔ ۳ ۔ انٹروڈکشن ٹو دی اسٹـــڈی آف انڈین ہسٹری، انگریزی، دامودر دھرمانند کوسمبی)۔

**سرسوتی** = علم اور فن، شعر اور شاعری کی دیوی، ویدوں میں ایک ندی اور ایک دیوی دونوں صورتوں میں ذکر ہے۔ سرسوتی ندی بہت مقدس تھی اور آریوں کے ابتدائی ہندستانی وطن برھما ورت کی ایک سرحد پر بہتی تھی۔ ندی کی دیوی کی حیثیت سرسوتی زرخیزی اور پاکیزگی کی طاقت ہے۔ نطق اور بیان (واچ) کی دیوی کی حیثیت سے ویدوں میں ذکر نہیں ملتا لیکن براھمنوں اور مہا بھارت میں وہ نطق اور بیان کی دیوی ہے۔ ہندو صنمیات میں سرسوتی برھما کی بیوی ہے اور سنسکرت زبان اور دیوناگری حروف کی خالق مانی جاتی ہے، رنگ سفید ہے اور اعضا متناسب، ماتھے پر نیا چاند ہے اور وہ کنول کے پھول پر بیٹھی یا کھڑی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ (ہندو صنمیات کی لغت، انگریزی، جان ڈاؤسن)۔

**اندر** = آکاش کا دیوتا۔ ویدوں نے ان کا شمار اول درجے کے دیوتاؤں میں کیا ہے لیکن وہ غیر مخلوق نہیں ہیں۔ ماں اور باپ کا ذکر ہے۔ ان کا رنگ سنہرا ہے اور ہاتھ لمبے لمبے ہیں۔ لیکن وہ اپنی شکلیں بدل سکتے ہیں اور بے شمار روپ اختیار کرسکتے ہیں۔ ان کا دو گھوڑوں کا رتھ سنہری ہے، ہتھیار بجلی ہے جو داہنے ہاتھ میں ہے۔ سوم رس انہیں بہت مرغوب ہے جسے وہ بلا نوش رندوں کی طرح پیتے ہیں اور اس سے مست ہوجانے کے بعد دشمنوں سے جنگ کرنے نکلتے ہیں۔ فضا کے دیوتا کی حیثیت سے وہ موسموں پر حکومت کرتے ہیں اور بارش کا پانی تقسیم کرتے ہیں، ویدوں میں آگنی کے سوا سب سے

زیادہ جس دیوتا کی تعریف ہے وہ اندر ہیں۔ وہ بہت سخی اور فیاض دیوتا ہیں جن کا نام بارش، زرخیزی، بجلی اور طوفان سے وابستہ ہے اور وہ قحط اور خشک سالی کے اشیٔر کے خلاف مسلسل لڑتے رہتے ہیں۔ داسو اور اشوروں کے "پتھر کے بنے ہوئے شہروں" کو تباہ کرنے کا سہرا ان کے سر ہے۔ ان کی براہ راست پرستش نہیں کی جاتی لیکن کچھ تہوار ان کے نام سے مخصوص ہیں۔ برج کی چراگاہوں میں گوالے ان کی پرستش کرتے تھے لیکن کرشن نے ان کے دل جیت لیے اور اندر کی پوجا بند ہوگئی۔ اس پر اندر کو بہت غصہ آیا اور انہوں نے برج باسیوں پر بارش کا طوفان نازل کیا۔ لیکن کرشن نے جو وشنو کے اوتار تھے گوردھن پہاڑ کو اپنی ایک انگلی پر اٹھا لیا اور اسے سات دن تک چھتری کی طرح استعمال کیا۔ آخر اندر کو شکست ہوگئی اور انہوں نے کرشن کے اقتدار کو تسلیم کرلیا۔

**(۱۶)** عالم ناسوت کا بیان ہے۔

چوراسی لچھُہ جیو = چوراسی لاکھ فرد۔ جینیوں اور ہندوؤں کے عقیدے کے مطابق ایک ذی حیات مکتی یا نجات پانے سے پہلے چوراسی لاکھ بار زندگی کا قالب اختیار کرتا ہے۔ ایک زندگی کو یونی کہتے ہیں۔

**(۱۷)** بند (۱) گڑہ = تارا۔ تپن = سورج۔ (دیکھیے نمبر ۸۹)

بند (۲) سُرتِ اور نرتِ - سادھنا یعنی بھگتوں کے روحانی ریاض کے دو پہلو ہیں۔ ایک نرتِ جس کا مطلب ہے دنیا سے بے تعلق ہوجانا اور دوسرا سُرتِ جس کا مطلب ہے بھگوان سے لو لگانا۔ اس لئے اس نظم میں اور آئندہ نظموں میں سُرتِ کا ترجمہ پریم اور نرتِ کا ترجمہ بیراگ کیا گیا ہے۔ کبیر نے سُرتِ (پریم) کو راگ اور نرتِ (بیراگ) کو وینا کے تار سے تشبیہ دی ہے۔ جس طرح تار سے راگ پیدا ہوتا ہے اسی طرح بیراگ اور دنیا سے بے تعلقی سے پریم پیدا ہوتا ہے۔

بند (۶) اگم = غیر متحرک، ساکن، نا قابلِ فہم، نا قابل حصول، جس میں دوسرے کی سمائی نہ ہوسکے، گہرا، اتھاہ، لامحدود،

بیکراں۔ آگم کی بگڑی ہوئی شکل میں اس کے معنی ہیں مستقبل یا دوسری دنیا۔

(۲۰) یہ بظاہر سیدھی سادی نظم انتہائی پیچیدہ فلسفیانہ خیالات سے بھری ہوئی ہے جس پر شونیہ واد اور وگیان واد (یوگا چار) کے فلسفے کا عکس پڑ رہا ہے۔ ان کے مطابق ایک داخلی تخلیقی قوت جسے « پری کلپ » کہتے ہیں مظاہر کے وجود کی ذمہ دار ہے۔ یہ ایک سحر کارانہ تخلیقی خیال ہے جو « اُلے وگیان » کے ازلی اور ابدی مخزن سے ہر تصویر اور ہر تصویر کا جوہر حاصل کرسکتا ہے۔ یہ مخزن بجائے خود خالص خیال ہے، وہ خیال جو اپنے وجود کے لئے کسی شے کا محتاج نہیں (خیال مطلق) یعنی ایسا خیال جو محض خلا، خاموشی اور مکمل سناٹا (شونیہ) ہے۔

(۲۳) پنڈت ہزاری پرساد دوئی ویدی نے لکھا ہے کہ شام کا اندھیرا سنتوں کی شاعری میں بڑھاپے کی علامت ہے لیکن اس نظم میں وصالِ یار کی علامت ہے، شنکھ، گھنٹے اور شہنائیاں وصال کا جشن منانے کے لئے ہیں۔ چونکہ شام کا اندھیرا پچھم کی طرف سے بڑھتا آتا ہے اس لئے پچھم کی کھڑکی کھولنا اجیالے کی علامت ہے۔ جس میں پچھم سے مراد انسان کی پشت ہے جہاں ریڑھ کی ہڈی کے درمیان سے وہ روحانی شاہراہ گزرتی ہے جسے سوشمنا مارگ کہتے ہیں۔

(۲۵) ہری = وشنو کے لئے استعمال ہوتا ہے، کبیر نے عام طور سے بھگوان کے معنوں میں لیا ہے

(۲۶) اونکار = اومکار = اوم = بھگوان کا راگ روپی یا شبد روپی انگ، وجود مطلق، خالق کائینات۔

(۲۷) ان چنہار = غیرمتعارف (دوسرے مصرعے میں غلطی سے ان جنہاز چھپ گیا ہے)

(۲۸) باجے سوہنگ تورا = اناالحق کا ساز بج رہا ہے۔ (دیکھیے ۱۲) اس کی تفسیر یہ ہے کہ ذات کے سامنے ناچتی ہوئی صفات اناالحق کا

ساز بجا رہی ہیں جب گرو چیلے کے پیر چھوتا ہے تو دوئی وحدت میں تبدیل ہوجاتی ہے۔ اس کو «سرِ توحید» (ایک پن کا بھید) کہتے ہیں۔ (دیکھیے ۴۷)

### (۲۹) بئی چترا = وحدت کا کثرت بن جانا۔

### برھما - وشنو - شیو = (دیکھیے ۱۵)

اس نظم میں یہ جذبہ ہے کے آتما خود برھما، وشنو اور شیو سے پہلے موجود تھی۔ آتمن برھمن میں محو تھی۔ حافظ شیرازی نے اسے اس طرح ادا کیا ہے:

ماجرائے من و معشوقِ مرا پایان نیست
ہرچه آغاز نه دارد نه پذیرد انجام

(ترجمہ: «میری اور میرے محبوب کی محبت کی کہانی کبھی ختم نہیں ہوسکتی۔ جس چیز کی ابتدا نہیں ہے اس کی انتہا کیسے ہوسکتی ہے» یعنی میرا عشق ازلی اور ابدی ہے۔ وہ جب سے ہے جب سے وجود مطلق ہے۔ اور وجود مطلق کی کوئی ابتدا نہیں ہے)

اور رومی نے کہا ہے:

ما خازنِ خزانۂ دلدار بوده ایم
ما سالہا مصاحب دلدار بوده ایم
ما در فضائے عالمِ اسرار سالہا
باطائرانِ قدس در اطوار بوده ایم
ما رختِ خود زعالم ہستی کشیده ایم
برکوئے یار بے غمِ اغیار بوده ایم
آدم ہنوز در عدم آباد بود که ما
مست و خراب نرگسِ آن یار بوده ایم
پیش از ظہورِ انجم و افلاک و دائرات
دائر بگرد نقطه چو پرکار بوده ایم
در گلشنِ وصال بچندیں ہزار سال
پیش از دوکون طائر طیار بوده ایم

غیر از یکے نہ بود و نباشیم و نیستیم
در کثرتِ چنیں پئے اظہار بودہ ایم
(کلیات شمس تبریزی)

(ترجمہ: میں محبوب کے خزانے کا محافظ رہا ہوں، میں برسوں اس کا مصاحب رہ چکا ہوں۔ میں عالمِ اسرار کی فضا میں طائران قدس کے ساتھ برسوں اڑ چکا ہوں۔ عالمِ ہستی سے میں نے دامن کھینچ لیا اور کوچۂ یار میں رقیب کے بغیر تنہا رہا ہوں۔ ابھی آدم کی تخلیق بھی نہیں ہوئی تھی جب میں اپنے یار کی آنکھوں کا مست و خراب تھا۔ آسمانوں اور ستاروں کے وجود سے پہلے میں وجود مطلق کے نقطے کے گرد گھوم رہا تھا۔ دونوں جہان کے وجود سے بھی پہلے میں ہی گلشن وصال میں اڑ رہا تھا۔ ایک کے سوا نہ تو کچھ تھا، نہ ہو سکتا ہے اور نہ ہے۔ صرف اپنے اظہار کے لئے یہ کثرت کی شکل اختیار کی ہے)۔

(۳۰) پکھیرو یہاں جیو آتما (ہنس) کا استعارہ ہے اور ترور (درخت) جسم کا۔

(۳۱) **گگن کواڑ** = شونیہ کا دروازہ، سادھنا، سمادھی۔

(۳۲) ساری کائینات اصول اول کے گرد ناچ رہی ہے۔ نغمہ حمد و ثنا کا ہے۔ (دیکھیے نمبر ۸۹)۔

(۳۳) اقبال نے کہا ہے:

وہ حرف راز کہ مجھ کو سکھا گیا ہے جنوں
خدا مجھے نفسِ جبرئیل دے تو کہوں

(۴۰) تانترک سادھکوں نے یوگ اور بھوگ کو ایک ہی سمجھا ہے، یوگ کی سادھنا (ریاض) ماورائی ادراک کا وہ جُوا ہے جو تجربات دنیا سے حاصل کئے ہوئے عام انسانی شعور کی گردن پر رکھ دیا جاتا ہے اور بھوگ دنیاوی لذتوں، غموں اور مسرتوں کو پوری طرح برتنے کا نام ہے۔ تانترک اصولوں کے مطابق بھوگ کو یوگ کا ذریعہ بنایا جا سکتا ہے، چنانچہ اس اصول میں حسن پرستی، جنسی اور جسمانی ہم آغوشی کے علاوہ گوشت، مچھلی، بھنے ہوئے اناج اور شراب کا استعمال

شامل ہے۔ (فارسی اور اردو شاعری میں ترغیب گناہ اور عظمت گناہ کا فلسفہ جس کی وجہ سے یہ شاعری بے حد رنگین اور دلکش ہوگئی ہے ان تانترک اصولوں سے قریب ہے۔

« بندہ نوازیوں پہ خدائے کریم تھا
کرتا نہ میں گنہ تو گناہِ عظیم تھا »

(امیر مینائی)

اور عمر خیام نے تو حد کردی، گناہ کو رحمت کی آرائش قرار دیدیا :

آباد خرابات زمے خوردنِ ما  خونِ دو ہزار توبہ برگردنِ ما
گرمن نہ کنم گناہ رحمت چہ کند  آرائشِ رحمت زگنہ کردنِ ما

یعنی یہ دنیا میری شراب نوشی سے آباد ہے، میری گردن پر دو ہزار توبہ کا خون ہے۔ اگر میں گناہ نہ کروں تو بیچاری رحمت کیا کرے گی۔ میرے گناہوں ہی سے تو اس کی آرائش ہوتی ہے۔ اسی فلسفے کے تحت شراب جو اسلام میں حرام تھی صوفیانہ شاعری میں شراب معرفت بن گئی اور ایسے اشعار کہے گئے جیسے :

«ز مے سجّادہ رنگین کن، گرت پیر مغاں گوید
کہ سالک بے خبر نبود ز راہ و رسمِ منزلہا»

(حافظ)

یعنی اگر پیر مغاں کہے تو جانماز کو شراب سے رنگین کرلو۔ کیونکہ روحانی رہنما منزل کی راہ و رسم سے بے خبر نہیں ہوتا) کبیر کے یہاں کہیں کہیں تانترک اثرات ملتے ہیں جیسے اس نظم میں یوگ اور بھوگ کے متعلق اُن کا نظریہ، لیکن کبیر کے یہاں بھوگ صرف گھریلو زندگی اور عام سماجی ذمہ داریوں تک محدود ہے۔ اس میں جنسی ہم آغوشی اور شراب خوری وغیرہ شامل نہیں ہے۔

(۴۱) سہج کے معنی ہیں فطری، بے ساختہ، اور بے تکلف۔ اور کبیر نے انہیں معنوں میں سہج سمادھی کا استعمال کیا ہے۔ (دیکھیے اودھو ۵)
بنگال کے باؤل (باؤلا = دیوانہ) بھگتوں میں جو «تمام روائتی بندشوں سے آزاد، ہوا کی طرح مارے مارے پھرتے ہیں» (کے ایم۔ سین) اور جنھوں نے اپنی عمارت بُدھ مت، تانترک اور وشنو مت کے کھنڈروں پر کھڑی کی ہے، سہج سادھنا کا بہت حسین تصور ملتا ہے :

« میں اس لئے دیوانہ ہوگیا ہوں، میرے بھائی
« کہ میں کسی رسم، کسی رواج، کسی مالک کا پابند نہیں ہوں
« انسانوں کے پیدا کئے ہوئے تفرقے میرے لئے بے معنی ہیں
« میں اپنے دل سے پیدا ہونے والی محبت کے سرور میں ڈوبا ہوا ہوں
« محبت میں ہجر ہے اور فراق نہیں، وصال ہی وصال ہے
« دل سے دل ملے رہتے ہیں
« میں اس خوشی میں ناچتا گاتا رہتا ہوں
« میں اس لئے دیوانہ ہوگیا ہوں میرے بھائی »

اردو کے شاعر میر تقی میر نے انتہائی سرشاری کے اس عالم کو غزل کے دو مصرعوں میں سمیٹ لیا ہے:

اس کا بحر حسن سراسر اوجِ موج و تلاطم ہے
شوق کی اپنے نگاہ جہاں تک جاوے بوس و کنار ہے آج

سہج پر باول بھگتوں کا اصرار اتنا زیادہ ہے کہ وہ اپنی تحریک کی تاریخ بھی قلمبند کرنا گوارا نہیں کرتے۔ اے۔ کے۔ سین نے اپنی انگریزی کتاب « ہندوازم » میں ایک دلچسپ واقعہ بیان کیا ہے۔ جب انہوں نے مشرقی بنگال میں دریا کے کنارے بیٹھے ہوئے ایک باؤل سے پوچھا کہ « آپ آنے والی نسلوں کے لئے اپنا تاریخی ریکارڈ کیوں نہیں رکھتے » تو اس نے جواب دیا کہ « ہم تو سہج کے قائل ہیں اور اس لئے اپنے پیچھے کوئی نقشِ قدم چھوڑنا ضروری نہیں سمجھتے »۔ اُس وقت دریا کا پانی اترا ہوا تھا اور کچھ مانجھی اپنی کشتی کو کیچڑ میں کھینچ رہے تھے جس کی وجہ سے کیچڑ میں نشان پڑگئے تھے۔ باؤل نے ادھر اشارہ کرکے کہا کہ « کیا بھرے پانی میں تیرتی ہوئی ناؤ کوئی نشان چھوڑتی ہے؛ صرف وہ مانجھی جو اپنی مجبوری کی وجہ سے کیچڑ میں ناؤ چلاتے ہیں نشان چھوڑ جاتے ہیں۔ یہ تو سہج نہیں ہے۔ اصلی کوشش یہ ہونی چاہیے کہ بھگتی کے اس دھارے پر تیرتے رہیں جو بھگتوں کی اپنی زندگی سے پیدا ہوتا ہے اور پھر ایک دھارے کو دوسرے دھارے سے ملا دیں۔ باؤل باؤل ہیں اور کچھ بھی نہیں۔ وہ کسی طبقے، کسی ذات سے بھی آئیں ان کا کوئی اور کارنامہ نہیں ہے۔ سب دھارے گنگا میں مل کر گنگا بن جاتے ہیں »۔

جاپانی ژن مت کا ایک واقعہ اس سے بھی زیادہ دلچسپ ہے۔ ایک محفل میں بہت سے ژن جمع ہوئے۔ مقرر تقریر کرنے کے لئے کھڑا ہوا۔ اتنے میں ایک چڑیا آئی اور کھڑکی پر بیٹھ کر گانے لگی۔ مقرر نے اپنی تقریر شروع نہیں کی اور چڑیا کا گیت سنتا رہا۔ جب چڑیا گیت ختم کر کے اڑ گئی تو مقرر نے اعلان کیا کہ محفل ختم ہوگئی۔ اور مجمع برخاست ہوگیا۔

غالب کے الفاظ میں اس کا نچوڑ یہ ہے کہ:

ہے رنگِ لالۂ و گل و نسریں جدا جدا
ہر رنگ میں بہار کا اثبات چاہیے
سر پائے خم پہ چاہیے ہنگام بے خودی
رو سوئے قبلہ وقت مناجات چاہیے
یعنی بہ حسبِ گردش پیمانۂ صفات
عارف ہمیشہ مست مے ذات چاہیے

اور سہج کے بیساختہ پن کو اقبال نے اس طرح ادا کیا:

نہ پیو ستم در ایں بستان سرا دل
ز بند این و آن آزاده رفتم
چو بادِ صبح گردیدم دمے چند
گلان را آب و رنگے داده رفتم

(ترجمہ: میں نے اس رنگ اور بو سے بھری ہوئی دنیا سے دل نہیں لگایا۔ میں ایسے ویسے بندھنوں سے ہمیشہ آزاد رہا۔ صبح کی ہوا کی طرح میں اس چمن میں آیا اور پھولوں کو رنگ اور حسن دے کر چلا گیا)۔

(۴۲) صوفیوں اور سنتوں نے علم اور عقل پر عشق کو ترجیح دی ہے۔ اُن کے یہاں باطنی عرفان (انتر گیان) اصل عبادت ہے اور عرفان ظاہری عبادت اور اس کے رسوم و قیود کو بیکار کردیتا ہے۔ اس کا سماجی پہلو یہ ہے کہ مولوی، پروہت اور ظاہری مذہب نے علم اور عقل پر قبضہ کر رکھا تھا۔ انتر گیان اور باطنی عرفان اس اجارہ داری کو توڑ دیتے ہیں اور خدا اور بھگوان کو عام انسانوں تک پہونچا دیتے ہیں۔

(۴۴) نظم ۱۷ کے پہلے تین بندوں میں بھی کبیر نے چاند، سورج اور ستاروں کے جلال و جمال کو اس نور مطلق کی نشانی سمجھا ہے جس سے ساری کائینات بھری ہوئی ہے. اس سنت شاعر نے بار بار خدا کو نور سے تعبیر کیا ہے. یہ خیال کبیر کا اسلامی ورثہ ہے. اللهُ نورُ السمٰوٰتِ وَالارضِ (قرآن حکیم) یعنی اللہ آسمانوں کا اور زمین کا نور ہے.

(۴٦) مشہور قدیم فارسی شاعر ابو سعید ابوالخیر نے ایک رباعی میں کہا ہے:

پُرسید یکے منزلِ آن مہر گُسِل
گفتم کے دلِ من است اورا منزل
گفتا کہ دلت کجا ست گفتم براو
پُرسید کے او کجا ست گفتم در دل

(ترجمہ: کسی نے پوچھا کہ اُس مہر گسل کی منزل کہاں ہے. میں نے کہا میرے دل میں. پوچھا تیرا دل کہاں ہے. میں نے کہا اس کے پاس۔ پوچھا وہ کہاں ہے. میں نے کہا میرے دل میں)
ایک اور فارسی شعر ہے:

خود کوزۂ و خود کوزہ گرو خود گل کوزہ
خود رندسبوکش
خود برسرِ آن کوزہ خریدار بر آمد
بشکست و روانہ شد

(ترجمہ؛ وہ خود ہی کوزہ ہے خود ہی کوزہ بنانے والا اور خود ہی وہ مٹی جس سے کوزہ بنتا ہے اور خود ہی اس کوزے میں شراب پینے والا پھر وہ خود اس کوزے کا خریدار بن کر ظاہر ہوجاتا ہے اور کوزے کو توڑ کر چل دیتا ہے) رومی

(۴۷) یہاں درخت سے مراد دنیا ہے لیکن اُسے بغیر جڑ کا وجود اس لئے کہا ہے کہ وہ مایا کی تخلیق ہے محض دام خیال. مگر چیلے (آتمن، جیو) کے ساتھ گرو (برھمن، وجود مطلق) بھی موجود ہے. جیو تو رس چکھنے یعنی دنیا کو برتنے اور بھوگنے میں مصروف ہے اور

بگھوان یا وجود مطلق نرنتر کھیل میں یعنی اپنی لیلا دکھا رہا ہے اور خوش ہو رہا ہے۔ اس نظم کی ابتدا میں جو الگ الگ معلوم ہوتے ہیں وہ آخر میں ایک ہو جاتے ہیں۔ بے شکل (گرو = ذاتِ مطلق) ہر شکل (جیو = فرد) کے اندر موجود ہے۔ اس لئے دنیاوی شکلوں ہی پر قربان ہو جانے کو جی چاہتا ہے۔ شیخ سعدی کے الفاظ میں «عاشقم برهمه عالم کے عالم ازوست» یعنی میں ساری دنیا پر عاشق ہوں کیونکہ ساری دنیا اُسی سے ہے۔ صوفیوں کی زبان میں اس کو «سرِ توحید» (ایک پن کا بھید) کہتے ہیں۔ حقیقت کی خارجی شکل انسان ہے اور وہ حقیقت کی داخلی شکل خدا کے ساتھ ایک ہے۔ صوفی اپنی خودی کے فریب سے نکل کر ذات مطلق میں غرق یا فنا ہو جاتا ہے۔ پھر اس کو ہر شکل میں الوہیت کی تصویر دکھائی دینے لگتی ہے۔ مولانا رومی نے اس کو «حقیقت در حقیقت غرقه» یعنی حقیقت حقیقت میں ڈوب گئی کہا ہے۔

(۵۱) صوفیوں کے نزدیک بھی موت وصال محبوب ہے۔ اس کی زیادہ ترقی یافتہ شکل فطرت سے ہم آہنگی ہے جس نے اردو کے کلاسیکی شعراء کے یہاں بڑی خوبصورت شکل اختیار کی ہے۔ میر کہتے ہیں:

رنگ گل و بوئے گل، ہوتے ہیں رواں دونوں
کیا قافلہ جاتا ہے، جو تو بھی چلا چاہے

---

پھر نہ کچھ دیکھا بجز یک شعلۂ پر پیچ و تاب
شمع تک تو ہم نے دیکھا تھا کہ پروانہ گیا

(۵٦) توحید کی طرح ایمان باالغیب بھی اسلام کی بنیاد ہے۔ اس نظم کا پہلا مصرع اس خیال سے قریب ہے۔ کبیر کی شاعری میں دوسرے مقامات پر غیب کا لفظ بار بار آیا ہے۔

(۵۷) دیکھیے ۱۰

(٦۰) میر تقی میر کہتے ہیں:

سراپا آرزو ہونے نے بندہ کر دیا ہم کو
و گر نہ ہم خدا تھے گر دلِ بے مدعا ہوتے

(٦٦) «جس نے اپنے آپ کو گناہوں سے پاک نہیں کیا، جس نے اعتدال اور سچائی کو چھوڑ دیا اور گیروے کپڑے پہننے کی خواہش کی وہ گیروے کپڑوں کے قابل نہیں ہے.» (دھم پد، میکس مُلر کے انگریزی ترجمے سے ترجمہ)

ہندوستان کے قومی جھنڈے کے رنگوں پر اظہار خیال کرتے ہوئے راشٹر پتی ڈاکٹر رادھا کرشنن نے فرمایا ہے جو گیا یا گیروا رنگ در اصل آگ کا رنگ ہے اور آگ وہ استعارہ ہے جس میں ہر کثافت جل کر راکھ ہو جاتی ہے.

اس لئے گیروا لباس تارک الدنیا جوگیوں کا لباس قرار پایا اور بُدھ، بکھشوؤں نے بھی پہنا. لیکن یہ لباس خود ایک قسم کی مذہبی وردی بن گیا. اس لئے صوفیوں اور سنتوں نے تمام مذہبی رہنماؤں کے اس قسم کے لباس کی طرح گیروے کپڑوں کی بھی مخالفت شروع کردی اور اس کے مقابلے میں من کے رنگ یعنی دل کی صفائی اور پاکیزگی پر زور دیا.

کبیر کی طرح بنگال کے باؤل بھگتوں کا یہ کہنا ہے کہ «اگر رنگ دل میں نہ ہو تو باہر کیا دکھائی دے گا. کچے پھل کے چھلکے کو رنگ دینے سے کچھ پھل نہیں پک جاتا» وہ تو کچا ہی رہتا ہے.

فارسی اور اردو شاعری میں شیخ اور مُلا کے عمامے اور مذہبی کپڑوں کا خوب مذاق اڑایا گیا ہے. اکثر میخانے کے لونڈے شیخ کا عمامہ اتار لے جاتے ہیں:

جو پاک رکھتے ہیں تن کا جامہ، رکھے ہیں، ناپاک دامنِ دل
خدا کے نزدیک اے مُصلیؔ، نہیں ہیں زنہار وہ نمازی
(محمد رفیع سودا)

(٦٩) دل سے پوچھا یہ میں کہ عشق کی راہ
کس طرف مہربان پڑتی ہے
کہا اُن نے کہ نے یہ ہندستان
نے سوئے اصفہان پڑتی ہے

یہ دو راہا جو کفر و دین کا ہے
دونوں کے درمیان پڑتی ہے

( سودا )

**(۷۵)** دیکھیے ۴۴

**(۸۰)** درخت ، شاخ اور جڑ کا استعارہ عبدالرحمن جامی کے یہاں بھی ہے :

دلا منشیں در این ویرانہ چوں چُغد
سوئے مرغان قُدسی آشیاں بر
بود گیتی درختے سر بسر شاخ
ولے جملہ سوئے یک اصل رہبر
زہر شاخے سوئے آں اصل رہ جوی
چوں آں را یافتی از شاخ بگزر
نہ باشد شیوۂ مرغانِ زیرک
نشستن ہر زماں برشاخِ دیگر

( ترجمہ : اے دل ویرانے میں الو کی طرح نہ بیٹھ ۔ اُڑ کر اُن طائروں کے پاس پہونچ جا جن کا نشیمن عرش معلیٰ پر ہے ۔ زمین ایک ایسا درخت ہے جس میں شاخیں ہی شاخیں ہیں لیکن وہ تمام شاخیں ایک اصلیت یعنی جڑ کی طرف رہنمائی کر رہی ہیں ۔ ہر شاخ سے اصل کی طرف جانے کی راہ تلاش کر ۔ جب وہ مل جائے تو شاخ کو چھوڑ دے نئی نئی شاخوں پر بیٹھے رہنا عقلمند طائروں کا شیوہ نہیں )

**(۸۹)** ( نظم ۱۷ کا پہلا بند بھی دیکھیے )

**گگن راگ:** در اصل ستاروں کا نغمہ ہے ۔ کبیر نے اپنی کئی اور نظموں میں اس کو بار بار دھرایا ہے ۔ مسلم فلسفیوں اور صوفی شاعروں کے یہاں یہ تصور موجود ہے ۔ اس کی ابتدا یونانی مفکر فیثاغورس (Pythagorus) کے اس نظرئے سے ہوتی ہے کہ سیاروں کے فاصلوں اور گردشوں کا توازن موسیقی کے اصولوں کی بنیادوں پر قائم ہے ۔ مسلم فلسفیوں نے اس سے یہ نظریہ بنایا کہ سیاروں اور ستاروں سے نغمہ پیدا ہوتا ہے جو خدا کی حمد و ثنا کے لئے ہے ۔ اور اس نغمے کو پاک

روحیں سن سکتی ہیں۔ اصولِ اول کے گرد گھومتے ہوئے ستاروں کی گردش عشق کا نتیجہ ہے۔ یہی نغمہ آسمان سے اتر کر زمین پر آیا ہے۔ مولانا رومی فرماتے ہیں:

پس حکیمان گفته اند این لحنها
از دوارِ چرخ بگرفتیم ما
بانگ گردش ہائے چرخ است این که خلق
می سرایندش بطنبور و بحلق

(ترجمہ: پس فلسفیوں کا کہنا ہے کہ یہ مترنم آوازیں آسمان میں ناچتے ہوئے نورانی اجسام سے آتی ہیں۔ اور یہ نغمہ جو لوگ طنبور سے پیدا کرتے ہیں اور گلے سے نکالتے ہیں گردش چرخ کا نغمہ ہے)

اس بنیاد پر صوفیوں نے سماع کو جائز قرار دیا ہے جبکہ اسلام میں موسیقی حرام ہے۔ چنانچہ مولانا رومی فرماتے ہیں کہ سماع در اصل «صوت بلیٰ» سننے کا نام ہے اور انسان بے خود ہوکر وصال یار تک پہونچ جاتا ہے۔ (مثنوی کا انگریزی ترجمہ، از نکلسن، جلد نمبر ۸)

کبیر نے ایک نظم (نمبر ۳۹) میں انسانی جسم کو طنبورے کا ٹھاٹھ کہا ہے جس سے حضوری کا نغمہ نکلتا ہے۔

(۹۰) اس نظم کا آخری مصرعہ مبہم ہے۔ ہندی اور اردو کے ترجمے دو مختلف اوقات میں کیے گئے تھے اس لئے ان میں بہت بڑا فرق پیدا ہو گیا ہے۔ اور وہ غلطی سے اسی طرح چھپ گئے۔ اردو کا ترجمہ ٹیگور کے کئے ہوئے انگریزی ترجمے سے زیادہ قریب ہے۔ (ارد میں مجروح کا لفظ محبوب پڑھا جائے)

(۹۱) ہندستان کی جدید زبانوں مثلاً ہندی، اردو، مراٹھی، بنگالی، پنجابی وغیرہ کی ترقی میں صوفیوں اور سنتوں کا بہت بڑا حصہ ہے۔ انہوں نے سنسکرت اور فارسی کو چھوڑکر جو مولویوں، حکمرانوں اور پنڈتوں کی زبانیں تھیں اور عوام کی دسترس سے بہت دور تھیں، عوام کی بولیوں یعنی بھاشاؤں میں لکھنا شروع کیا، ہندی میں کبیر، ملک محمد جائسی، تلسی داس، سور داس، میرا بائی اس کی سب سے زیادہ شاندار مثالیں ہیں۔

اس نظم میں کبیر نے سنسکرت کو غرور اور تکبر کی زبان قرار دیا ہے . ایک اور جگہ لکھا ہے کہ سنسکرت تو کنوئیں کا پانی ہے اور بھاشا بہتی ہوئی ندی ہے . (« سنسکرت ہے کوپ جل ، بھاشا بہتا نیر ») پنڈت سُندر لال نے اپنی کتاب « کبیر اور انسانیت » میں لکھا ہے کہ « کاشی کے ہندوؤں میں ان دنوں سنسکرت کا زور تھا » ظاہر ہے کہ کبیر ایسی زبان استعمال کرنا چاہتے تھے جو آسانی سے لوگوں کے دلوں میں گھر کرسکے .

**(۹۳)** غالب کا تخیل حسن اور عشق کے مکمل وصال کے لئے ترستا رہا :

میں نامراد دل کی تسلی کو کیا کروں
مانا کہ تیرے رخ سے نگہ کامیاب ہے

---

وا کردئے ہیں شوق نے بندِ نقاب حسن
غیر از نگاہ اب کوئی حائل نہیں رہا

لیکن کبیر نے نگاہوں کے اس فاصلے کو ختم کردیا ہے اور وصل ہی وصل ہے . ایک دوہے میں اس خیال نے یہ شکل اختیار کی ہے :

نینا انتر آو توں ، جیوں ہوں نین جھپنیوں
نا ہوں دیکھوں اور کوں ، نا تجھ دیکھن دیوں

( پلک جھپکاتے ہی تو آنکھوں میں سما جاتا ہے . میں آنکھیں بند کرلیتا ہوں ، نہ خود کسی کو دیکھتا ہوں نہ تجھے دیکھنے دیتا ہوں )

ایک اور دوہا :

نینوں کی کر کوٹھری ، پُتری پلنگ بچھائے
پلکوں کی چِک ڈار کے ، پیا کو لیا رجھائے

( ترجمہ : آنکھوں کی کوٹھری بنائی اور پتلی کا پلنگ بچھایا اور پلکوں کی چلمن ڈال کر پیا کو رجھا لیا )

**(۹۶)** غالب نے کہا ہے :

کسی کو دے کے دل کوئی نوا سنجِ فغاں کیوں ہو
نہ ہو جب دل ہی سینے میں تو منہ میں زباں کیوں ہو

(۹۹) آخری دو مصرعوں میں دوبارہ پیدا ہونے کی طرف اشارہ ہے ، عمر خیام کی ایک رباعی میں موت صفات کو ترک کرکے عین ذات بن جانے کا نام ہے جسے اس نے عین حیات کہا ہے :

ما ذاتِ نهاده در صفاتیم همه
عینِ خرد و سخرهٔ ذاتیم همه
تا در صفتیم در مماتیم همه
چوں رفت صفت ، عینِ حیاتیم همه

( ترجمه : میں وہ ذات ہوں جو صفات میں گھری ہوئی ہے . ( سَرگُن کے اندر نِرگن ) میں عین خرد ہوں لیکن چونکه صفات میں لپٹا ہوا ہوں اس لئے عین ذات کے سامنے مسخرہ معلوم ہوتا ہوں . جب تک صفات میں مبتلا ہوں تب تک موت میں مبتلا ہوں . جب صفات زائل ہوجائیں گی تو میں عین حیات بن جاوں گا )

(۱۰۱) سُمیر = سونے کا ایک فرضی پہاڑ . پہاڑوں کا سر تاج .

(۱۰۲) اپنے آپ کو مذہبی کتابوں سے آزاد کرلینے کا جذبہ بھگتی کے دوسرے مدرسوں میں بھی ملے گا مثلاً کے ایم . سین نے اپنی انگریزی کتاب « ہندوازم » میں بنگال کی باول تحریک کے ایک بھگت کا واقع لکھا ہے :

« جب میں نے ایک باؤل سے پوچھا کے وہ لوگ مذہبی کتابوں کو کیوں نہیں مانتے تو اس نے ذرا خفا ہوکر جواب دیا که کیا ہم کتے ہیں جو دوسروں کا جھوٹا چاٹتے پھریں . بہادر صرف اپنی تخلیق اور اپنے کارنامے پر فخر کرتے ہیں . جو اپنے باپ دادا کے کارناموں پر ناز کرتے رہتے ہیں وہ بزدل اور کمزور ہیں . اُن میں خود کوئی صلاحیت باقی نہیں رہ گئی . »

کبیر نے بھی ایک دوہے میں کہا ہے :

ساکھی لائے جتن کر ، اِت اُت اچھر کاٹ
کہہ کبیر کب لگ جیئے ، جھوٹی پتّل چاٹ

( ترجمہ : ادھر اُدھر سے حرف جمع کر کے نصیحت نامہ تیار کیا گیا ہے ۔ کبیر کہتے ہیں کہ اس طرح جھوٹے پتّل چاٹ کر کب تک زندہ رہو گے )

سہج = جو ساتھ پیدا ہوا ہو ۔ فطری ، بیساختہ ، بے تکلف ۔

شوٗنیہ = خلا ، سناٹا ، بے صفات ذاتِ مطلق ۔

کھلاس = خلاص ۔

میرا = اے امیر اے پنچ ۔

**(۱۰۳)** حافظ شیرازی نے بھی دنیا ( سنسار = مایا ) کو ایک ایسی عورت سے تشبیہ دی ہے جس کے ہزاروں شوہر ہیں ۔ « کہ این عجوز عروسِ ہزار داماد است » ۔

کبیر کی نظم کا آخری مصرعہ اس اعتبار سے اہم ہے کہ اس میں مایا کو لافانی کہا گیا ہے ۔ اس خیال کا سلسلہ زاما نُج کے وششٹ اَدؔویت سے جا ملتا ہے ۔ ( دیکھیے دیباچہ کبیر کے مایا کے تصور پر نوٹ ) ۔

**(۱۰۴)** رَت = میں نے اس کا ترجمہ مصرع کے پورے مفہوم کے اعتبار سے لو لگانا کیا ہے ۔ رَتِ جنسی جذبے کو بھی کہتے ہیں اور یہ عشق کے دیوتا کامدیو کی بیوی کا بھی نام ہے ۔

**(۱۰۵)** اہیرا = اہیڑ = شکار ۔

نیرا = قریب ۔

مونی = خاموش رہنے والے سادھو ۔

بیر = شیو بھگتوں کی ایک قسم ۔

دگمبر = جینی فقیر جو ننگے رہتے ہیں اور تمام دِشاؤں ( سمتوں ) کو اپنا لباس سمجھتے ہیں ۔

**سنگی** = ایک رشی کا نام جو جنگل میں تپسیا کرتے تھے اور ایک عورت پر عاشق ہوگئے تھے۔

**برھما کا سر پھوڑنا** = دماغ یا عقل برھما کا مقام ہے۔ اس لئے اس کا مطلب ہوا عقل کا قتل۔

**چھندر ناتھ** = سِدھ یوگی تھے جو لنکا کی عورتوں پر عاشق ہوگئے تھے۔

**ساکٹ** = شکتی کو ماننے والا۔ غرور اور طاقت سے کام لینے والا۔

(۱۰۶) اس نظم کا مفہوم واضح نہیں ہے۔ بانگڑ دیش اور مالوے کی کیا اہمیت ہے پتہ نہیں چلتا۔ بانگڑ اس علاقے کا قدیم نام ہے جسے ہریانہ کہتے۔ مالوے کا علاقہ وسط ہندستان میں ہے جہاں کی راتیں بڑی سہانی ہوتی ہیں۔ اس علاقے کو کبیر نے «گھر گنبھیر» کہا ہے یعنی وسیع، بیکراں، اتھاہ۔ اس اعتبار سے بانگڑ دیش کا مطلب ہوگا اونچا یا بلند خشک پٹھاروں کا علاقہ۔ کبیر چونکہ گرہستی تھے اور کپڑا بن کر اپنی روزی کماتے تھے اس لئے یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ بانگڑ دیش سے مراد ترک دنیا ہے اور گھر گنبھیر مالوے سے مراد دنیا کو برتنا ہے۔ نظم کے آخر میں کبیر نے دنیا کو اعتباری کہا ہے:

یہ تو وہم کا کارخانہ ہے
یاں وہیں ہے جو اعتبار کیا

(میر تقی میر)

(۱۰۷) صبح دم طائرانِ خوش الحان
پڑھتے ہیں کلُّ من علیہا فان
جائے عبرت سرائے فانی ہے
موردِ مرگ ناگہانی ہے

(شوق)

[۱۰۹] تِر گُن پھانس = ( ترگن کا پھندا ) قدیم ہندو فکر کے مطابق مادّے یا پراکرتی کی تین صفات ( گُن ) ہیں ۔ ۱ ۔ تَمس یعنی جمود ، سکون ، بے حرکتی ۲۔ رَجَس یعنی حرکت ، عمل ۳۔ ستّو یعنی تناؤ یا آہنگ اور تناسب ، یہ تینوں صفات مل کر مادے کی اصل حقیقت بن جاتی ہیں ۔ بٹی ہوئی رسّی کی طرح یہ تینوں صفات ( گُن ) ایک دوسرے کے ساتھ پیوست ہیں ۔ پہلے گن کی زیادتی انسان کو سست ، کاہل ، اور کینہ پرور بنا دیتی ہے ۔ دوسرے گن کی زیادتی غرور اور شجاعت پیدا کرتی ہے اور تیسرے گن کی زیادتی متوازن طبیعت اور سمجھداری کی ذمہ دار ہے ، بالترتیب ان کا رنگ سیاہ ، سرخ اور سفید ہے ۔

کیسو : کیشو = خوبصورت بالوں والا ، وشنو کا ایک اور نام ۔ ( ویسے یہ نام کرشن جی کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔ کیونکہ وہ وشنو کا اوتار ہیں ) ۔

بھوانی : شیو کی بیوی پاروتی یا دُرگا کا ایک اور نام ، بھوانی دیوی ٹھگوں کی رکھوالی ہے اور چیچک کی بھی دیوی سمجھی جاتی ہے ۔

کملا : لکشمی دیوی کا ایک اور نام ، مکمل عورت ۔

برھمانی : برھما کی مونث ، کبیر کی ایجاد معلوم ہوتی ہے ۔

[۱۱۱] معلوم نہیں چھپن کروڑ اور اٹھاسی ہزار کی تعداد کی کیا اہمیت ہے ۔ لیکن اشارہ یادَو قبیلے کے ڈوبنے کی طرف ہے ، ایک چندر وَنشی راجہ ییاتی کا بیٹا یدُو تھا ۔ اس کی نسل یادَو کہلائی جس میں کرشن پیدا ہوئے ۔ کرشن جی کی پیدائش کے وقت وہ لوگ گوالے تھے ، لیکن آخر میں دُوارکا ( گجرات ) میں اُن کی سلطنت قائم ہوئی کرشن جی کے بعد جب دُوارکا شہر سمندر کی طوفانی لہروں میں ڈوب گیا تو یہ لوگ بھی غرق ہوگئے ۔ وشنو پُران میں ان کی تعداد لاکھوں اور کروڑوں بتائی گئی ہے ۔

اس نظم میں جس خیال کا اظہار کیا گیا ہے اس کی تائید میں دو واقعے بھی بیان کئے جاتے ہیں ۔

کبیر کی بیٹی کمالی کے متعلق مشہور ہے کہ وہ ایک دن کنوئیں پر پانی بھر رہی تھی، ایک پیاسے براھمن نے اُس سے پانی مانگا. پانی پی کر جب اُسے یہ معلوم ہوا کہ کمالی جولاہے کی بیٹی ہے تو وہ بہت خفا ہوا اور کہنے لگا کہ تونے مجھے بے دھرم کردیا. دونوں کبیر کے پاس آئے، کبیر نے براھمن دیوتا کو بتایا کہ آخر سمجھو تو پاک اور ناپاک کیا چیز ہے. سیکڑوں لاشیں اور منوں پتیاں پانی میں سڑا کرتی ہیں، کروڑوں آدمی زمین میں دفن ہیں اور اس مٹی سے وہ برتن بنائے جاتے ہیں جن میں تم پانی پیتے اور کھانا کھاتے ہو. کھانا کھاتے وقت تم کپڑے اتار ڈالتے ہو، صرف ایک دھوتی باندھے رہتے ہو مگر وہ دھوتی جلاہے کی بُنی ہوئی ہوتی ہے. مکھیاں غلیظ اور مُردار پر بیٹھتی ہیں اور وہاں سے اُڑکر تمھارے کھانے پر بیٹھتی ہیں کیا تم اُن کو روک سکتے ہو. اسی طرح کا ایک اور واقعہ «دبستان مذاہب» میں درج ہے.

«کہتے ہیں کچھ براھمن گنگا کنارے بیٹھے ہوئے گنگا جل کی تعریف کر رہے تھے کہ اس سے سارے گناہ دھو جاتے ہیں. اُن میں سے ایک نے پانی مانگا. کبیر اُن کی باتیں سن رہا تھا. اُٹھ کر گیا اور اپنا پیالہ پانی سے بھرکر براھمن کے پاس لے آیا. چونکہ کبیر جولاہا تھا اور براھمن ان لوگوں کے ہاتھ کا چھوا ہوا کھاتے پیتے نہیں ہیں، اس براھمن نے پانی نہیں پیا. کبیر نے کہا کہ آپ ابھی فرماتے تھے کہ گنگا جل سے گندگی سے بدن اور روح دھوجاتے ہیں. اگر یہ پانی میرے برتن کو بھی پاک نہیں کرسکتا تو اس تعریف کے قابل نہیں». (کبیر صاحب - مولفۂ پنڈت منوہر لال زتشی - مطبوعہ ہندستانی اکیڈمی - الہ‌آباد ۱۹۳۰ع).

**(۱۱۳) باد بیادم** = (واد وِواد) بحث مباحثہ.

**نو نِدھ کایا** = نو نِدھیوں سے معمور جسم، نِدھ خزانے کو کہتے نو نِدھ دولت کے دیوتا کُوَیر کے نو خزانے ہیں. اور ہر خزانے کی محافظ ایک ایک روح ہے جن کی پرستش تانترک دھرم میں کی جاتی ہے، اُن سب کے الگ الگ نام ہیں.

اَت = بے حد

واساَ = رہنے کی جگہ

اُبارنا = بے نقاب کرنا

وِینَد = ( بِندو ) نقطہ۔ غالب نے کہا ہے :

سخن یکے ست ولے در نظر ز سُرعتِ سیر
کند چو شعلۂ جوّالہ نقطہ پرکاری

( ترجمہ : بات ایک ہی ہے لیکن اپنی تیز رفتاری کی وجہ سے ایک نقطہ جو وجودِ مطلق ہے ناچتے ہوئے شعلے کی طرح نگاہوں پر ظاہر ہوتا ہے )

غالب کی تشبیہ ذہنی اور فکری ہے ۔ کبیر کی تشبیہ حسّی اور زمینی ۔

گُووینَد = ( گووِند ) کرشن کا نام، کرشن وشنو کا اوتار ہیں اس لئے بھگوان یعنی خالقِ کائینات ۔

گیارہویں اور بارہویں مصرعے میں جو تصویر کبیر نے پیش کی ہے وہ بڑی خوبصورت اور عجیب و غریب ہے ۔ سانس ہوا کا کھمبا ہے جس کے چاروں طرف جسم مٹی کی بنی ہوئی تصویر ہے ۔

پوَن باتِ = ( پون باتی ) ۔ ہوا کی بتّی ۔ یہاں سانس چراغ کی لو ہے ( شمعِ عرفان کا اجالا )

(۱۱٦) انگیا جسم ہے اور دولہن روح ۔

چت انجن = لفظی معنی دل کا کاجل، مراد ہے دل کی آنکھ میں گیان کا کاجل ۔

(۱۱۷) تیرتھہ برن بھر لانا = اس ٹکڑے کا ترجمہ نہیں گیا ہے کیونکہ مفہوم صاف نہیں ہے ۔

چھاپ = چھاپا ۔ تِلک کی ایک قسم ۔ ہندوؤں میں مختلف فرقوں کے تِلک الگ الگ ہیں ۔

(۱۱۸) روجا = روزہ ۔

نواج = نماز.

بھست = بہشت.

مال متین = مال متاع.

دو جگ = دوزخ.

ستّر کعبے اک دل بہتر = اس تصور سے اردو اور فارسی شاعری بھری پڑی ہے:

بت خانہ توڑ ڈالئے مسجد کو ڈھائیے
دل کو نہ توڑئیے یہ خدا کا مقام ہے

---

توڑ کے بت خانے کو مسجد بناکی تو نے شیخ
برھمن کے دل کی بھی کچھ فکر ہے تعمیر کا

سودا

ٹک دیکھ صنم خانۂ عشق آن کے اے شیخ
جوں شمعِ حرم رنگ جھمکتا ہے بتاں کا

سودا

مے خور و مصحف بسوز و آتش اندر کعبہ زن
ساکنِ بت خانہ باش و مردم آزاری مکن

(ترجمہ: شراب پیو، قرآن کو جلا دو، کعبے کو آگ لگا دو اور بت خانے میں جا کر بیٹھ جاؤ لیکن مردم آزاری مت کرو۔ یعنی مردم آزاری سب سے بڑا گناہ ہے)

آخری دو مصرعے۔ ماٹی ایک ..... سمانا:

حقیقت ایک ہے ہر شے کی خاکی ہو کہ نوری ہو
لہو خورشید کا ٹپکے اگر ذرے کا دل چیریں

(اقبال)

کہیں کبیر ..... من مانا:

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے خوش رکھنے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

(غالب)

(۱۲۰) جُگ ملن = چوسر کے کھیل میں جب ایک خانے میں دو گوٹیں جمع ہوجاتی ہیں تو وہ پٹ نہیں سکتیں۔ اس کو جُگ ملن کہتے ہیں۔ سودا کا شعر ہے:

امن دو دل کو ہو یکساں بہ بساطِ دوراں
چوٹ کھاتی نہیں وہ نرد جو ہو نرد کے ساتھ

بساطِ دوراں = زمانے کی بساط۔ نرد = گوٹ۔

چار برن = چار رنگ، چوسر کے کھیل میں گوٹوں کے چار رنگ اور ہندو دھرم میں ذاتوں کے چار رنگ یہاں دونوں مفہوم ہیں۔

چوراسی = چوسر کے کھیل میں گوٹ کو چوراسی گھر چلنے پڑتے ہیں تب کہیں جاکر اُس کی گردش ختم ہوتی ہے۔ ہندو عقیدہ ہے کہ نروان سے پہلے انسان کو چوراسی لاکھ جنم لینے پڑتے ہیں۔

پو = جب گوٹ آخری گھر میں پھونچ جاتی ہے تو جیتنے کے لئے پو ضروری ہے، یہاں پو سے مراد موت اور نروان ہے، جو گوٹ چوراسی گھر چلنے اور پو پڑنے کے بعد اندر پھونچ گئی وہ پھر باہر نہیں نکلتی گویا اس کا نروان ہوگیا۔

(۱۲۱) سُرت = محبت، لیکن یہاں غالباً یہ صورت کی بگڑی ہوئی شکل ہے،



## ⋙ टिप्पणियाँ ⋘

१ इस्लाम में खुदा को रगे-जाँ (प्राण-धमनी) से भी ज़्यादा क़रीब माना गया है। तसव्वुफ़ की परंपरा में और उर्दू और फ़ारसी शायरी में इसकी बेशुमार मिसालें मिलेंगी।

दिल के आईने में है तस्वीरे-यार
इक ज़रा गर्दन झुकायी देख ली
(अज्ञात)

जिन्हें मैं ढूँढता था आसमानों में ज़मीनों में
वो निकले मेरे ज़ुल्मतखानए-दिल के मकीनों में
(इक़बाल)

[ज़ुल्मतखानए-दिल = दिल का अँधेरा घर; मकीन = रहनेवाला]

न तू अंदर हरम गंजी, न दर बुतखाना मी आई
व लेकिन सूए-मुश्ताक़ाँ चे मुश्ताक़ाना मी आई
क़दम बीबाकतर नेह दर-हरीमे-जाने मुश्ताक़ाँ
तू साहिब खानई आखिर चिरा दुज़्दाना मी आई
(इक़बाल)

भावार्थ :- तू काबे में समाता है और न बुतखाने में, लेकिन अपने चाहनेवालों के पास कितना खुश होकर आता है। ज़रा चाहनेवालों के दिल (हरीम खाना : खिल्वतखाना, रूह) में निडर होकर क़दम रख। आखिर तू इस घर का मालिक है, फिर चोरों की तरह आने की क्या जरूरत है?)

बंगाल के बाउल भक्तों के यहाँ भी यह धारणा प्रचलित है :

"ए दिल, मैं मक्के और मदीने क्यों जाऊँ
"मेरा महबूब (मनेर मानुष) तो मेरे पहलू में है
"उससे अनजान होकर, उससे दूर रहकर मैं दीवाना हो जाता हूँ,
"मंदिर और मस्जिद में पूजा कहाँ
"हर क़दम पर मक्का है हर क़दम पर काशी
"मेरे जीवन का एक-एक पल धन्य है।"

[ए. के. सेन की अंग्रेजी पुस्तक "हिंदूइज़्म से अनूदित]

इस कल्पना का आरंभ उपनिषद और वेदांत से होता है और यह कविता और दर्शन की धर्म निरपेक्ष कल्पना की ओर मनुष्य का पहला क़दम है जिसमें धर्म-ग्रंथों और उपासना गृहों को छोड़ कर मनुष्य ने मनुष्य की आत्मा के अंदर कने की और उसके व्यक्तित्व में दिलचस्पी लेने की कोशिश की है।

२ **सन्त रैदास—**असली नाम रविदास है। कबीर के गुरु स्वामी रामानंद के बारह चेलों में रैदास भी एक हैं जो जाति के चमार थे। वह भी शायद काशी के रहनेवाले थे। इनकी कोई पूरी किताब या संग्रह नहीं मिलता, लेकिन कुछ कविताएँ (लगभग ४० पद) सिखों के धर्मग्रंथ 'गुरु ग्रंथ साहब' में शामिल हैं।

यह अजीब और दिलचस्प बात है कि मध्ययुग का वह मानव-प्रेमी आंदोलन जिसने पहली बार पूरी मानवता को एक बिरादरी समझा और धर्म को प्रेम बना दिया और जो योरप में 'मिस्टीसिज़्म' (mysticism), इरान और इस्लामी दुनिया में तसव्वुफ़ और हिंदुस्तान के हिंदुओं में भक्ति और चीन में ची-एन और जापान में ज़ेन (ध्यान का अपभ्रंश) के नाम से मशहूर हुआ और स्वीकार किया गया, एक ऐसा आंदोलन था जिसके प्रकट रूप पर इन प्रदेशों के धर्मों का रंग चढ़ा हुआ था लेकिन जो आंतरिक रूप में अर्थात अपने सार और उद्देश्य की दृष्टि से एक था। यह आंदोलन शुरु से आखिर तक इस युग के शिल्पकारों के हाथों में रहा। ईसाई सन्त पाल खेमादोज़ (तंबू सिलनेवाला) थे, मंसूर हल्लाज बढ़ई और खुद कबीर जुलाहे थे।

एक ईसाई पादरी ने हज़रत ईसा को भी शिल्पकारों की श्रेणी में शामिल कर दिया है। "वे हाथ जो दैवी कृपा बनकर लोगों की रक्षा करते थे, जो अंधो की आँखों को रोशनी देते थे और कोढ़ियों को अच्छा कर देते थे, जिनकी हथेलियाँ सलीब पर ज़ख़्मी हो गयी थीं, वे हाथ मेहनत से चूर और पसीने से तर-बतर हो चुके थे। वे कीले ठोंकना जानते थे। वे एक साधारण श्रमिक के हाथ थे। हज़रत ईसा ने आत्मा को सुधारने और निखारने से पहले पदार्थ (matter) को अपने हाथों से सँवारा था। (Giovanni Papini "Life of Christ")

डॉ. राधाकुमुद मुखर्जी ने अपनी अंग्रेजी किताब "हिंदू सिविलिज़ेशन" (भारतीय विद्या भवन, बंबई, खण्ड १, पृष्ठ १०५) में भारत की अलग अलग जातियों और वर्णों के कर्त्तव्य बताये हैं। "ब्राह्मण—शिक्षा देना, यज्ञ और पूजा-पाठ कराना, दान लेना; क्षत्रिय—रक्षा और शासन करना; वैश्य—व्यापार और खेती करना, पशु पालना, महाजनी करना, शूद्र—सच्चाई, सफ़ाई, विनम्रता, आचमन-मंत्र के बग़ैर स्नान, लाशें उठाना और जलाना, अपनी ही जाति में विवाह करना, ऊँची जातिवालों की सेवा करना और शिल्पवृत्ति अर्थात दस्तकारी करना, नाई धोबी, चित्रकार, बढ़ई, लोहार आदि का काम करना।"

ऐसी सूरत में ज़ाहिर है कि समाज की प्रगति, सामंती व्यवस्था के पतन और व्यापार और प्रारंभिक पूँजीवाद के उत्थान के साथ-साथ वैश्य और शूद्र का पद ऊँचा हो गया

क्योंकि व्यापार, खेती, पशुपालन और महाजनी वैश्य के हाथ में थी और सारे शिल्प शूद्र के हाथ में। भक्ति आंदोलन के साथ-साथ कविता और दर्शन भी, जिन पर ब्राह्मणों का एकाधिकार था, शिल्पकारों तक पहुँच गये। उसका आखिरी और बड़ा कवि और चिंतक कबीर है।

**सुपच ऋषि**—कबीरपंथी ग्रंथों में यह बताया गया है कि कलियुग के आरंभ में जब कबीर साहबने जन्म लिया तो काशी के सुदर्शन नामक महात्मा ने कबीर से दीक्षा ली। वह जाति के भंगी थे। आचार्य हज़ारी प्रसाद द्विवेदी ने अपनी पुस्तक कबीर में लिखा है कि महाभारत की लड़ाई जीत लेने के बाद युधिष्ठिर ने अपने भाइयों और सगे संबंधियों का वध करने के पाप का प्रायश्चित करने के लिए एक बहुत बड़ा यज्ञ किया। भगवान श्रीकृष्ण ने इस यज्ञ में एक घंटा बाँध दिया और कहा कि जब घंटा सात बार बजे तो समझना चाहिये कि पाप से मुक्ति मिल गयी। हज़ारों साधु और ब्राह्मण भोजन कर चुके मगर घंटा नहीं बजा। तब कृष्णजी के आदेश पर भीम काशी के सुदर्शन भंगी को बुलाने गये। भीम के अहंकार के कारण सुदर्शन ने आनेसे इंकार कर दिया। तब युधिष्ठिर खुद उन्हें बुला लाये और भोजन कराया। उनके भोजन करने पर घंटा बजा। फिर सब लोग कृष्णजी के कहने पर प्रयाग गये। वहाँ संगम के पानी में सबने अपनी परछाई देखी। सिर्फ सुदर्शन भंगी की परछाई मनुष्य की थी, बाकी सबकी परछाइयाँ कुत्ते और दूसरे जानवरों से मिलती थी।

सन्तों की कोई जाति नहीं होती इस विचार को सूफ़ी चिंतन में इस प्रकार व्यक्त किया गया है—

बंदए-इश्क़ शुदी तर्के-नसब कुन 'जामी'
कि दरिन राह फुलाँ-इब्ने फुलाँ चीज़े-नीस्त

—जामी

[भावार्थ:– ऐ जामी, अब इश्क़ की गुलामी की है तो बाप-दादा का नाम भूल जाओ, क्योंकि इस रास्ते में यह बात कि अमुक आदमी अमुक का बेटा है कोई अर्थ नहीं रखती ]

बाज़ मी गोयमो अज़ गुफ़्तए-खुद दिलशादम
बंदए इश्क़म-ओ-अज़ हर दो जहाँ आज़ादम

[भावार्थ:– मैं यह बात फिर दोहरा रहा हूँ और इस बात से खुश हूँ कि मैं इश्क़ का गुलाम हूँ ओर दोनों जहान की पाबंदियों से आज़ाद हूँ]

—हफ़िज़ शीराज़ी

**३ कर्म की फांस**—सभी धर्मों में यह धारणा प्रचलित है कि नैतिक नियम ईश्वर या देवताओं के बनाये हुए हैं और इनका पालन करना मनुष्य का कर्तव्य है। नैतिकता की इस कल्पना में पहला बुनियादी परिवर्तन गौतम बुद्ध (५०० ई. पू.) ने किया, जिनकी शिक्षा में नैतिक नियम स्वयं मनुष्य बनाता है और उनको अपने ऊपर लागू करता है। किसी के प्राण न लेना, वासनाओं से बचना, झूठ और नशे से दूर रहना, ये सब अपनी इच्छा से स्वीकार किये जाने वाले कर्तव्य हैं जिनका कोई पुण्य फल नहीं मिलता बल्कि ये चेतना को निखारते हैं या वे परदे उठ जाते हैं जो चेतना पर पड़े हुए हैं। इन कर्तव्यों का पालन

करना अच्छा कर्म है और इसके विपरीत बुरा कर्म है और इन दोनों से क्रिया-प्रतिक्रिया का क्रम आरंभ होता है जिसका कोई अंत नहीं है। लेकिन हर कर्म चाहे वह अच्छा हो या बुरा हो, एक तरह का उलझावा है, मनुष्य की गरदन में पड़ी हुई रस्सी है जो उसे क्रिया-प्रतिक्रिया के इस अनंत क्रम में खींचे लिये जा रही है। इसको कबीर ने "कर्म की फांस" (फाँसी) कहा है। इसलिए बौद्धमत में ज्ञान के उच्चतर स्तरों पर अपने आपको अच्छे और बुरे दोनों तरह के कर्म के फंदों से मुक्त कर लेना शामिल है। यहाँ से निर्वाण की मंज़िलें शुरु होती हैं। मुक्ति आंदोलन पर और संत कवियों के यहाँ बौद्ध धर्म के इस नैतिक विचार की झलक अक्सर मिल जाती है। इस विचार को कबीर ने पद ६ में इस तरह व्यक्त किया है कि कर्म केवल ज्ञान प्राप्त करने के लिए है ज्ञान प्राप्त हो जाने के बाद कर्म उसी तरह बेकार और अनावश्यक हो जाता है जिस प्रकार फल आ जाने के बाद फूल की ज़रूरत नहीं रहती।

इस पद का एक पहलू और भी है जो किसी हद तक सीमित है। इसमें शेख सादी और इक़बाल का कबीर से मतैक्य है :—

तू कार-ज़मीं रा निको साख्ती
कि बा-आस्माँ नीज़ परदाख्ती

[ भावार्थ :— क्या तूने ज़मीन का काम संवार लिया है जो आस्मान की तरफ उड़ान भर रहा है ? ]

—सादी

अगर न सहल हों तुझ पर ज़मीं के हंगामे
बुरी है मस्तिए-अंदेशहाए-अफ़लाकी

[ मस्तिए-अंदेशहाए-अफ़लाकी = आसमान की चिंता में लीन ]

—इक़बाल

**४ सहस कँवल** (सहस्त्र कमल) हज़ार पंखड़ियों वाला कमल। हाइनरिश ज़िमर ने इसकी व्याख्या इस प्रकार की है कि सृष्टि, विनाश और नवसृष्टि का अनादि-अनंत क्रम चल रहा है। वह महापुरुष, वह स्वयंभू, वह परम आत्मा जिसे विष्णु कहते हैं और जो ब्रह्माण्ड (Cosmos) के आद्य-सिद्धांत, आद्य-जल विस्तार के अन्धकारमय धरातल पर तैर रहा है, जब अपनी कृपा से अपने आपको प्रसन्न करने के लिए सृष्टि (Universe) को फिर से रचना चाहता है तो नाभि से एक अकेला कमल बाहर निकलता है जिसमें शुद्ध सोने की एक हज़ार पंखड़ियाँ सूरज जैसी चमक से जगमगाती हैं और सृष्टिकर्ता कमल के साथ साथ ब्रह्मा को भी जन्म देता है, जो कमल के बीचोबीच बैठा हुआ सृजन की शक्तियों की ज्योति से जगमगा रहा है।

यह ब्रह्मा एक ऐसा योगी है जिसे अपने ऊपर और सृष्टि और ब्रह्मांड की शक्तियों पर पूरा क़ाबू है। जब कोई मनुष्य अपनी तपस्या में उच्च आध्यात्मिक पद प्राप्त कर लेता है तो विष्णु उसे मान्यता देते हैं और वह मनुष्य भी प्रतिष्ठित योगी हो जाता है और सृष्टि और ब्रह्मांड के उस सुनहरे सिंहासन, सुनहरे कमल पर बैठकर अपार रूप का दर्शन कर सकता है।

(कबीर के दोहे का अर्थ यहीं तक सीमित है। लेकिन यह बात भी दिलचस्पी से खाली नहीं है कि ब्रह्मा के कमल को पृथ्वी का प्रारंभिक रूप भी माना जाता है बल्कि वह खुद इस पृथ्वी की देवी धरतीमाता है। हिंदु प्रतिमा-विद्या (Iconography) और पौराणिक प्रतीकों (Mythological Symbols) के अनुसार इस कमल की पंखड़ियों के उपरी धरातल पर वे लोक हैं जहाँ तक पहुँचना संभव नहीं है। पंखड़ियों के नीचे वाले धरातल पर साँपों और यक्षों की बस्तियां हैं और इस फूल के मध्य (मर्म) में वह महाद्वीप है जिसका एक भाग भारतवर्ष है।

(एक और प्रतीक—ब्रह्मांड के अनंत शून्य (Cosmic Abyss) में भरे हुए अंधकारमय जल पर पृथ्वी इस तरह तैरती है जैसे अचेतन के अंधकारमय समुद्र में चेतन का जगमगाता हुआ कमल तैर रहा हो। यह कमल सृष्टि का द्वार, सृष्टि की कोख है, सृष्टि-विधान की प्रथम उत्पति है। उसके मर्म से ब्रह्मा उत्पन्न होता है। कभी पानी औरत है और कमल प्रजनक अंग और कभी खुद कमल धरतीमाता और आर्द्रता की देवी है।

(वेदों की प्रारंभिक परम्पराओं में कमल की देवी का उल्लेख नहीं है। आर्यों ने बाद में उसे प्राचीन भारतवर्ष के अनार्य निवासियों की लोक-सभ्यता और लोक-परम्पराओं से ग्रहण किया और उसे श्री और लक्ष्मी के नाम दिये। लक्ष्मी जो धन की देवी है, उसका प्रतीक कमल है, इसीलिए उसको कमल की बेटी "पद्मसंभवा" कहा गया है। प्रागैतिहासिक काल के प्राचीन अनार्य भारत में वह चावल और धान की देवी है। अब वह भारतीय देव-माला की सबसे प्रिय, सबसे अधिक ग्राह्य और स्वीकार्य देवी है जो चित्रों में कमल के फूल पर खड़ी हुई दिखाई देती है। कभी-कभी उसकी भुजा में कमल का फूल और उसका डंठल आभूषण की तरह लिपटा होता हैं। बौद्ध कला में कमल पर बैठे हुए भगवान बुद्ध या अपने हाथ में कमल का फूल लिए बोधिसत्व–पद्मपाणि–प्रागैतिहासिक काल के प्राचीनतम भारत की परम्पराओं से अपना आध्यात्मिक संबंध जोड़ रहे हैं।)

कबीर के इस पद में जो विचार है वह फ़ारसी और उर्दू के कवियों के यहां भी प्रचलित है और सूफ़ी परम्पराओं से आया है जिन पर भक्ति और वेदांत का अच्छा खासा असर है—

ऐ तमाशागाहे–आलम रूए-तुस्त
तू कुजा बहरे तमाशा मी रवी

[भावार्थ – सारी दुनिया तेरे चेहरे का तमाशा देखती है। तू खुद कहां तमाशा देखने जा रहा है?]

–सादी

सितमस्त अगर हवसत कशद कि ब-सैरे सर्व-ओ-समन दरा
तु ज़े गुंचा कम न दमीदई, दरे दिलकुशा ब-चमन दरा

[भावार्थ – कैसे सितम की बात है कि वासना तुझे बाग़ों की सैर के लिए खींचे लिये जा रही है। तू तो खुद एक खिलता हुआ फूल है। दिल के दरवाज़े को खोलकर अपने बाग़ में दाखिल हो जा।]

–बेदिल

संसार के सभी धर्मों में इस विचार के आधारभूत साम्य की ओर डा. राधाकृष्णन् ने इन शब्दों में संकेत किया है :—

"जब हिन्दू अन्तरात्मा की बात करते हैं और बौद्ध धर्म वाले स्वयं बुद्ध की ऊँचाई तक पहुँचने की संभावना को स्वीकार करते हैं और यहूदी यह मानते हैं कि मनुष्य की आत्मा ईश्वर का दीपक है, और जब ईसाई यह घोषणा करते हैं कि ईश्वर का राज्य तुम्हारे अस्तित्व के अन्दर ही है, क्या तुम्हें यह नहीं मालूम कि ईश्वर का उपासनागृह और ईश्वरीय आत्मा तुम्हारे सीने में है, और जब इस्लाम के पैग़म्बर यह फ़रमाते हैं कि खुदा हमारी रगे-जां से भी ज़्यादा क़रीब है, तो यह सब अलग-अलग तरीक़ों से एक ही बात कहते हैं ओर वह यही कि ईश्वर कोई बाहरी अत्याचारी शक्ति नहीं है, खुदा कोई सुल्तान नहीं है, बल्कि वह आत्मिक और आंतरिक सिद्धांत है जो अहं में निहित है, यही अंतर्ज्योति है। हम सब इसी ईश्वरीय शक्ति की चिंगारियां हैं और ईश्वर के साथ-साथ ईश्वर की भाँति सृजन की क्रिया में व्यस्त हैं और हमारा कर्तव्य है कि हम परिस्थितियों के विरुद्ध संघर्ष करें ताकि पाप और असमानता को नष्ट करके मानव-जीवन के स्तर को ऊँचा उठा सकें।"

५ **अधो** = अवधूत = शाब्दिक अर्थ में वह जिसके वधू न हो, अर्थात् सांसारिक बंधनों से मुक्त। लेकिन कबीर ने यह शब्द नाथपंथी- योगियों के लिए इस्तेमाल किया है, जिनका कबीर की विचारधारा में काफ़ी सम्मान है। सहज अवस्था प्राप्त करने पर साधक अवधूत बन जाता है। "ए मेरे चित्त, वहां चलकर विश्राम कर जहां सूरज और चाँद की भी गति नहीं है, जहाँ न आदि है न अन्त और मध्य भी नहीं, जन्म भी नहीं मरण भी नहीं, अपना भी नहीं पराया भी नहीं, जो महासुख है, जो सहज अवस्था है। (देखिये पद १४)

६ **घट**-व्यापक अर्थ में इस्तेमाल होता है। मिट्टी का बरतन = शरीर = हृदय = मन = आत्मा = चिंतन आदि। कबीर का प्रिय शब्द है। (देखिये पद ८)

७ **जामी**, ईरान के अंतिम बड़े शायर हैं जो लगभग कबीर के समकालीन कहे जा सकते हैं। उनकी शायरी सूफ़ियाना है। अगर इस पद के साथ उनकी एक ग़ज़ल पढ़ी जाये तो इसका आनंद अधिक हो जाता है :

हुस्ने-खेश अज़ रूए-खूबां आशकारा कर दई
बस ब-चश्मे-आशिक़ाँ आँ रा तमाशा कर दई
ज़ाब-ओ-गिल अक्से-जमाले-खेशतन बिन मूदई
शमए-गुल-रुख़सार-ओ-मह सर्वे-बाला कर दई
जुरए-अज़ जामे-इश्क़े-खुद ब-खाक अफ़्शुंदई
ज़ू फ़ुनूने-अक्ल रा मजनून-ओ-शैदा कर दई
गरचे माशूक़ी लिबासे-आशिक़ी पोशीदई
उगह अज़ खुद जल्वए-बरखुद तमन्ना कर दई
बर रुख अज़ ज़ुल्फ़ें-सियहे मिश्कीं सलासिल बस्तई
आलमे रा बस्तए-ज़ंजीरे-सौदा कर दई

मूकवे हुस्नत न गंजद दर ज़मीन-ओ आसमाँ
दर हरीमे-सीना हेरानम कि चूँ जा करदई
मी कुनी 'जामी' गुम अंदर इश्क़, इस्म-ओ-रस्मे खेश
आफ़रीं बादा बरीं रस्मे कि पैदा करदई

[ भावार्थ : तूने अपने रूप को माशूक़ों के चेहरे में व्यक्त किया है, इसलिए आशिक़ों की आंख से उसका तमाशा देखता है। अपनी रूप-छटा का अक्स तूने पानी और मिट्टी में प्रकट किया और उसे गुल और खार (फूल ओर कांटे) शमा और ऊंचाई पर रहनेवाले चांद सुंदर मुखड़े–में बदल दिया। अपने पेम के प्याले (जामे इश्क़) से एक घूंट ज़मीन पर उँडेल दिया और हज़ारों कलाएं जाननेवाली बुद्धि को दीवाना बना दिया। हालांकि तू माशूक़ अर्थात् रूप ही रूप है लेकिन तूने आशिक़ी का लिबास पहन रखा है और उसके बाद अपनी सुंदरता को खुद ही देखने की तमन्ना कर रहा है। तूने मुश्क (कस्तूरी) की तरह महकतीं हुई काली ज़ुल्फ़ें अपने चेहरे पर बाँध ली हैं और अब एक दुनिया को दीवानगी की इन ज़ंजीरों में जकड़ लिया है। तेरे हुस्न का लश्कर ज़मीन और आसमान के व्यापक विस्तार में भी नहीं समा सकता, फिर भी मैं हैरान हूँ कि तूने सीने के अन्दर कैसे जगह बना ली। ऐ जामी, तूने इस इश्क़ में अपना नाम और अपना काम सब कुछ गुम कर दिया। उस रस्मे-आशिक़ी (प्रीत की रीत) का क्या कहना जो तूने पैदा की है। ]

सत्रहवीं और अठारवीं शताब्दी के उर्दू शायर वली दकनी ने इसी विचार को एक शेर में यों कहा है—

हुस्न था परदए-तजरीद में सब सूँ आज़ाद
तालिबे-इश्क़ हुआ सूरते-इंसान में आ
[ परदए-तजरीद = अमूर्तता का परदा ]

८ काफ़िर की यह पहचान कि आफ़ाक़ में गुम है
मोमिन की यह पहचान कि गुम उसमें हैं आफ़ाक़
[ आफ़ाक़ = सृष्टि ] —इक़बाल

यहां काफ़िर और मोमिन हिंदू और मुसलमान के अर्थ में नहीं इस्तेमाल किये गये हैं। मोमिन ज्ञानी (संत) है और काफ़िर अनास्था और शंका (अ-विद्या) का शिकार।

**१० सब्दन मार जगाये** – शब्दों की मार या संगीत की चोट से जगाता है। अनाहत नाद से निद्रा भंग करता है। भक्ति में एक चीज़ है शब्द-साधना (देखिये पद ५७)। सृष्टि के आदिकाल में आत्मा ब्रह्म में लुप्त थी, जो महासुख महा-आनंद है। वह पूर्ण शांति की अवस्था थी (शून्य) परंतु जब आत्मा ब्रह्म से अलग होकर संसार में नीचे उतरने लगी तो इस यात्रा में उसकी शक्ति क्षीण होती गयी, जिसके कारण एक ध्वनि पैदा हुई और उस ध्वनि को वेदांत और योग में शब्द (लफ़्ज़ = नाम = कलमा = Logos) कहते हैं। नीचे उतरते

